# الرسالہ

سرپرست
مولانا وحید الدین خاں

اگر آپ بولنا نہیں جانتے تو چپ رہنا جانئے
کیوں کہ چپ رہنا بھی ———
اتنا ہی بڑا کام ہے جتنا کہ بولنا

جولائی ۱۹۸۵
شمارہ ۱۰۴

# عصری اسلوب میں اسلامی لٹریچر

## مولانا وحیدالدین خاں کے قلم سے

| | |
|---|---|
| اللہ اکبر | 30/- |
| تذکیر القرآن جلد اوّل | 80/- |
| الاسلام | 25/- |
| مذہب اور جدید چیلنج | 25/- |
| ظہور اسلام | 25/- |
| احیاء اسلام | 20/- |
| پیغمبر انقلاب | 25/- |
| سوشلزم اور اسلام | 25/- |
| صراط مستقیم | 25/- |
| اسلامی زندگی | 20/- |
| اسلام اور عصر حاضر | 20/- |
| دین کیا ہے | 2/- |
| قرآن کا مطلوب انسان | 5/- |
| تجدید دین | 3/- |
| اسلام دین فطرت | 3/- |
| تعمیر ملت | 3/- |
| تاریخ کا سبق | 3/- |
| مذہب اور سائنس | 5/- |
| عقلیات اسلام | 2/- |
| فسادات کا مسئلہ | 2/- |
| انسان اپنے آپ کو پہچان | 2/- |
| تعارف اسلام | 3/- |
| اسلام پندرھویں صدی میں | 3/- |
| راہیں بند نہیں | 3/- |
| ایمانی طاقت | 3/- |
| اتحاد ملت | 3/- |
| سبق آموز واقعات | 3/- |
| زلزلۂ قیامت | 4/- |
| حقیقت کی تلاش | 3/- |
| پیغمبر اسلام | 2/- |
| حقیقت حج | 2/- |
| آخری سفر | 3/- |
| اسلامی دعوت | 3/- |
| خدا اور انسان | 3/- |
| حل یہاں ہے | 3/- |
| سچا راستہ | 2/- |
| دینی تعلیم | 3/- |
| حیات طیبہ | 3/- |
| باغ جنت | 3/- |
| نار جہنم | 3/- |
| تبلیغی تحریک | 12/- |
| دین کی سیاسی تعبیر | 10/- |
| عقل کا فیصلہ | |
| کاروان اسلام | |
| راز حیات | |

| | |
|---|---|
| The Way to Find God | 4/- |
| The Teachings of Islam | 5/- |
| The Good Life | 5/- |
| The Garden of Paradise | 5/- |
| The Fire of Hell | 5/- |
| Muhammad: The Ideal Character | 3/- |

مکتبہ الرسالہ سی-۲۹ نظام الدین ویسٹ نئی دہلی

اردو، انگریزی میں شائع ہونے والا

# الرسالہ

اسلامی مرکز کا ترجمان

جولائی ۱۹۸۵ □ شمارہ ۱۰۴

| | |
|---|---|
| قیمت فی پرچہ | ۳ روپیہ |
| زرتعاون سالانہ | ۳۶ روپیہ |
| خصوصی تعاون سالانہ | دوسو روپے |
| بیرونی ممالک سے : | |
| ہوائی ڈاک | ۲۰ ڈالر امریکی |
| بحری ڈاک | ۱۰ ڈالر امریکی |

الرسالہ کے لیے بنک سے رقم بھیجتے ہوئے بنک ڈرافٹ پر صرف الرسالہ منتھلی AL-RISALA MONTHLY لکھیں۔

ماہنامہ الرسالہ
سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ
نئی دہلی ۱۱۰۰۱۳

فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خدا کو پانا سب سے بڑی حقیقت کو پانا ہے۔ کوئی آدمی جب خدا کو پاتا ہے تو یہ اس کے لئے ایک ایسی زلزلہ خیز دریافت ہوتی ہے جو اس کی پوری زندگی کو ہلا دیتی ہے۔

وہ ایک ناقابل بیان ربانی نور میں نہا اٹھتا ہے۔ وہ ایک نیا انسان بن جاتا ہے۔ اس کی سوچ نئے رخ پر چلنے لگتی ہے۔ اس کا عمل کچھ سے کچھ ہو جاتا ہے۔ اس کی تمام کارروائیاں ایک ایسے انسان کی کارروائیاں بن جاتی ہیں جو خدا کے ظہور سے پہلے خدا کو دیکھ لے۔ جو قیامت کی ترازو کھڑی ہونے سے پہلے اپنے آپ کو قیامت کی ترازو پر کھڑا ہوا محسوس کرنے لگے۔

مومن اور غیر مومن کا فرق یہ ہے کہ غیر مومن پر جو کچھ قیامت میں گزرنے والا ہے وہ مومن پر اسی دنیا میں گزر جاتا ہے۔ غیر مومن جو کچھ آخرت میں دیکھے گا وہ مومن اسی دنیا میں دیکھ لیتا ہے۔ غیر مومن کل کے دن جو کچھ مجبور ہو کر مانے گا اس کو مومن آج کے دن کسی مجبوری کے بغیر مان لیتا ہے۔

# خدا کا بندہ

بجلی کے بلب کا کنکشن ایک پاور ہاؤس سے جڑنا کوئی عام قسم کا واقعہ نہیں۔ یہ ایک غیر روشن چیز کا ایسی چیز سے جڑنا ہے جو دوسری چیزوں کو روشن کرنے کی غیر معمولی طاقت رکھتی ہے۔ اس کا فوری نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایک "مردہ" بلب "زندہ" بلب بن جاتا ہے۔ ایک تاریک بلب میں روشنی کا فوارہ پھوٹ پڑتا ہے۔ ایسا ہی کچھ معاملہ بندے اور خدا کے تعلق کا بھی ہے۔

خدا ہماری دنیا کی سب سے بڑی حقیقت ہے۔ اس لئے خدا کو پانا محض سادہ سا واقعہ نہیں۔ یہ نفسیات انسانی میں پیش آنے والا سب سے بڑا واقعہ ہے۔ یہ ایک بھونچال ہے جس سے آدمی کا پورا وجود ہل جاتا ہے۔ یہ ایک سیلاب ہے جس سے آدمی کی پوری شخصیت نہا اٹھتی ہے۔ خدا کو پانے کے بعد کوئی شخص ویسا نہیں رہتا جیسا وہ خدا کو پانے سے پہلے تھا۔ خدا کا مومن وہ ہے جو اس کے بعد ایک نیا انسان بن جائے۔

خدا کو پانا جس کو شریعت کی اصطلاح میں ایمان کہا جاتا ہے، کسی انسان کے لئے اس کی زندگی کا سب سے بڑا تجربہ ہے۔ خدا پر ایمان یہ ہے کہ ایمان آدمی کو اس طرح ملے کہ وہی اس کی زندگی بن جائے۔ وہ ایسی روشنی ہو جس سے اس کا پورا وجود چمک اٹھے۔ وہ ایسا رنگ ہو جس میں اس کے سارے معاملات رنگے ہوئے نظر آئیں۔

ایمان خدا کی موجودگی کو پالینے کا دوسرا نام ہے۔ ایمان یہ ہے کہ آدمی خدا کی عظمتوں میں گم ہو جائے۔ وہ احساس خداوندی میں سرشار ہو جائے۔ ایمان آدمی کے جذبات کا حد خداوندی میں ڈھل جانا ہے۔ یہ دنیا میں رہتے ہوئے خدا تک پہنچ جانا ہے۔

ایمان ایک زلزلہ ہے جو خدا کی معرفت سے آدمی کے اندر پیدا ہوتا ہے۔ ایمان ایک سیلاب ہے جو خدا کے فیضان کو پاکر آدمی کے سینہ میں بہہ پڑتا ہے۔ ایمان خدا کو پالینا ہے اور خدا کو پانا سب کچھ کو پانا ہے۔ پھر کیا چیز ہے جو خدا کو پانے کے بعد آدمی کو نہ ملے۔

# Instant Response

Modern communiction has reached the sophistication of computerised telephone systems in the developed countries.

In a good many towns in the US, for instance, a system called "enhanced 911" has been installed. The number 911 has to be dialled in that country in an emergency for the caller to summon help.

With enhanced 911, a telephone company is now able to trace the originating number of the call and the caller's address instantly even without the caller saying a word! Such instant tracing has already led to timely help in a number of cases in which the callers were not able to say where they were called from.

It has been possible for some time to trace calls quickly. But it has been only in the last year or so that completely integrated systems, in which numbers can be immediately identified and converted to addresses, could be installed in small and medium-sized towns.

This has been possibe thanks to a sharp drop in computer prices. Even New York now wants to install one. They system's computer is so efficient that after tracing the call it can itself determine whether the emergency relates to the city's police, fire or ambulance department.

In Orlando, Florida, a panic-stricken woman caller dialled 911 but could not say a word before hanging up. Gunshots, however, were clearly audible. Within minutes police cars were on their way to the correct address and the culprit — an enraged gun-toting relative to the woman — was apprehended.

In another case, a deaf and dumb person could summon help in similar fashion in an emergency.

*The Times of India*, (New Delhi) April 16, 1985

# ایک لمحہ میں

ترقی یافتہ ملکوں میں اب ایسے ٹیلیفون استعمال ہو رہے ہیں جن کے ساتھ کمپوٹر کا پیچیدہ نظام وابستہ ہوتا ہے۔ اس کے نتیجہ میں مواصلات کا نظام بالکل نئے دور میں داخل ہو گیا ہے۔ مثال کے طور پر امریکہ کے بہت سے شہروں میں ایک نیا ٹیلیفون سسٹم پچھلے ایک سال کے اندر رائج ہوا ہے۔ یہ ٹیلیفون صرف تین گنتیوں پر انگلی مارنے سے عمل کرتا ہے — ۹۱۱ کوئی شخص ہنگامی حالت میں مدد کے لئے ان تین نمبروں پر انگلی مارتا ہے اور فی الفور اس کو اس کی مطلوبہ مدد مل جاتی ہے۔ امریکہ کی ایک ٹیلیفون کمپنی نے ایسا سسٹم وضع کیا ہے کہ آدمی ۹۱۱ پر انگلی چلاتا ہے اور دوسری طرف کا خودکار نظام بغیر بتائے یہ معلوم کر لیتا ہے کہ کال کس نمبر کے ٹیلیفون سے آرہی ہے۔ مزید یہ کہ خودکار نظام عین اسی وقت نمبر کو پتہ میں تبدیل کر لیتا ہے بغیر اس کے کہ ڈائل کرنے والا ایک لفظ بھی بولا ہو۔ حتی کہ یہ خودکار نظام یہ بھی معلوم کر لیتا ہے کہ پکارنے والے کو کس قسم کے مدد کی ضرورت ہے — پولیس کی یا آگ بجھانے کی یا ایمبولنس کی۔

فلوریڈا کا واقعہ ہے کہ ایک گھبرائی ہوئی عورت نے ۹۱۱ کو ڈائل کیا مگر وہ کچھ بول نہ سکی۔ تاہم خودکار سسٹم نے بندوق کی آواز سن کر معاملہ کی نوعیت سمجھ لی۔ صرف چند منٹ کے اندر پولیس کی گاڑی حادثہ کے ٹھیک پتہ پر روانہ ہو چکی تھی۔ عورت کا ایک رشتہ دار کسی بات پر بگڑ کر گھر میں گھس آیا تھا اور گولی چلا رہا تھا۔ مجرم فوری طور پر گرفتار کر لیا گیا۔ اسی طرح امریکہ میں ایک گونگے اور بہرے آدمی کو ہنگامی طور پر مدد کی ضرورت تھی۔ اس نے ۹۱۱ ڈائل کیا اور مزید کچھ بتائے بغیر مدد اس کے دروازہ پر موجود تھی۔

ان مثالوں میں کمپوٹر نے مجرد کال کو اس کے ٹیلیفون نمبر میں تبدیل کیا۔ پھر ٹیلیفون نمبر کو گھر کے پتہ میں بدلا۔ اس کے بعد اس نے بلا تاخیر وائرلس پر پولس کو اطلاع کر دی۔

قرآن اور حدیث میں بتایا گیا ہے کہ بندہ جب خدا کو پکارتا ہے تو فوری طور پر بندہ اور خدا کے درمیان ربط قائم ہو جاتا ہے۔ خدا کو پکارنے اور اس سے مربوط ہونے میں کوئی وقفہ نہیں ہوتا۔

ٹیلی فونی ربط کا مذکورہ واقعہ اسی روحانی حقیقت کی مادی تمثیل ہے۔ وہ بتاتا ہے کہ کس طرح ایسا ہوتا ہے کہ بندہ جب اپنے رب کی یاد سے بے قرار ہو کر اس کو بیتابانہ پکارتا ہے تو اچانک وہ اپنے آپ کو اس سے انتہائی قریب پاتا ہے۔ وہ ایک لمحہ میں اس سے مربوط ہو جاتا ہے۔

# زندگی کا مسئلہ

برازیل جنوبی امریکہ کا ایک ملک ہے جو اٹلانٹک سمندر کے کنارے واقع ہے۔ اس کی آبادی ۱۱۹ ملین ہے جس میں زیادہ تر رومن کیتھولک ہیں۔ برازیل میں ۱۹۶۴ سے فوجی حکومت قائم تھی۔ فوجی حکومت کے خلاف جن جمہوریت پسند لیڈروں نے تحریک چلائی ان میں ایک ممتاز نام ٹینکریڈ نویس (Tancred Neves) کا تھا۔ مسٹر نویس نے بے شمار مصیبتیں اٹھائیں۔ ۲۱ سال کی پرمشقت جدوجہد کے بعد بالآخر وہ ملک کے عوام کو حکومت کے خلاف منظم کرنے میں کامیاب ہوگئے۔ فوجی حکمراں مجبور ہوگئے کہ ملک میں عام انتخابات کرائیں۔

جنوری ۱۹۸۵ میں الکشن ہوا۔ اس الکشن میں مسٹر نویس بھاری اکثریت سے صدر منتخب ہوگئے۔ اخبارات اور ریڈیو نے ان کی کامیابی کا شاندار تذکرہ کیا۔ ایک اخبار نے تبصرہ کرتے ہوئے لکھا کہ ـــــ ان کی جیت ایک شخص کے تقریباً پچاس سالہ سیاسی کردار کی تکمیل ہے:

His victory capped a political career spanning nearly 50 years

۱۵ مارچ ۱۹۸۵ کو مسٹر نویس کی حلف برداری کی رسم صدارتی محل میں ادا کی جانے والی تھی کہ عین اسی روز چند گھنٹہ پہلے وہ سخت بیمار پڑ گئے۔ انھیں فوری اسپتال لے جایا گیا۔ ملک کے سب سے بہتر اسپتال میں وہ ایک مہینہ تک ماہر ڈاکٹروں کی نگرانی میں رہے۔ اس مدت میں ان کا سات آپریشن کیا گیا۔ مگر ساری کوشش ناکام ہوگئی۔ ۲۱ اپریل ۱۹۸۵ کو مسٹر نویس کا انتقال ہوگیا۔ اس وقت ان کی عمر ۷۵ سال تھی۔

کیسا عجیب ہے انسان کا یہ انجام کہ وہ کوشش کرتا ہے مگر وہ اس کا پھل نہیں پاتا۔ اس کے لئے فتح کا تاج تیار کیا جاتا ہے مگر اس کے لئے ممکن نہیں ہوتا کہ وہ اس کو اپنے سر کی زینت بنائے۔ اس کی کوششوں کی تکمیل اس کی بربادیوں کی تکمیل بن جاتی ہے۔

اس طرح کے واقعات بتاتے ہیں کہ موجودہ دنیا صرف عمل کرنے کی جگہ ہے، وہ پانے کی جگہ نہیں۔ پانے کی جگہ کوئی اور ہے جو اس کے ماوراء ہے۔

# جھوٹی عظمت

نپولین بونا پارٹ (۱۸۲۱ - ۱۷۶۹) ایک فوجی افسر تھا۔ حالات سے فائدہ اٹھا کر وہ فرانس کی حکومت پر قابض ہو گیا۔ ۱۸۰۴ میں اس نے فرانس کے حین حیاتی شہنشاہ ہونے کا اعلان کر دیا۔ نپولین نے فتوحات کا سلسلہ شروع کیا۔ یہاں تک کہ انگلینڈ کو چھوڑ کر وہ پورے یورپ کا فاتح بن گیا۔ اس نے فرانس کی ایک دلکش خاتون جوزفین (Josephine) سے شادی کی۔ مگر ۱۸۱۰ میں اس نے جوزفین سے علیٰحدگی اختیار کر لی۔ کیونکہ وہ شہنشاہ یورپ کا جانشین پیدا کرنے میں ناکام رہی تھی۔

اس کے بعد نپولین نے آسٹریلیا کے بادشاہ کی لڑکی میری لوئی (Marie-Louise) سے شادی کی۔ ۱۸۱۱ میں اس کے یہاں ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام اس نے فرانسس جوزف چارلس رکھا۔ نپولین خوش تھا کہ اس نے اپنی بادشاہت کا تسلسل قائم رکھنے کے لئے اپنا ایک ولی عہد پا لیا ہے۔ مگر اس کے جلد ہی بعد یہ واقعہ ہوا کہ نپولین کی سیاسی حرص نے اس کو روس سے ٹکرا دیا۔ روس کی فوجیں اگرچہ نپولین کی فوجوں کا مقابلہ نہ کر سکیں۔ تاہم روس کا جغرافیہ اس کی مدد پر آ گیا۔ نپولین کی فوجیں روس کی شدید برفباری کی تاب نہ لا سکیں۔ نپولین اس حال میں روس سے واپس آیا کہ اس کی فوج کا بڑا حصہ راستہ میں برباد ہو چکا تھا۔ یہ واقعہ ۱۸۱۲ میں ہوا۔ بعد کے حالات اس کے لئے اور بھی ناموافق ثابت ہوئے۔ یہاں تک کہ ۱۸۱۵ میں نپولین کو برطانی فوجوں کے مقابلہ میں شکست ہوئی۔ اس کو گرفتار کر کے جزیرہ سینٹ ہیلینا بھیج دیا گیا۔ یہاں ۱۸۲۱ء میں وہ قید کی حالت میں مر گیا۔

انسان اپنی اولاد تک کے لئے عظمت کا خواب دیکھتا ہے حالانکہ وہ خود بہت جلد بے عظمت ہو جانے والا ہے۔ اس دنیا میں ہر روز کوئی "نپولین" بے عظمت ہو کر مر رہا ہے۔ مگر کوئی نہیں جو اس سے سبق لے۔ کوئی نہیں جو اس کو اپنی زندگی کے لئے رہنما بنائے۔

موجودہ دنیا میں ہر انسان کو صرف محدود موقع دیا گیا ہے۔ مگر ہر انسان اپنے لئے لامحدود منصوبہ بناتا ہے۔ ہر شخص کی عظمت آخر کار یہاں خاک میں مل جاتی ہے۔ ہر دیکھنے والا اس کو دیکھتا ہے مگر کوئی اس سے سبق نہیں لیتا۔ ہر آدمی اسی کہانی کو دوبارہ لکھنا چاہتا ہے جس کو اس کے پیش رو نے لکھنا چاہا تھا مگر وہ اس کو لکھنے میں ناکام رہا۔

# دین داری

دینداری اصل میں اپنی ذات کی سطح پر دیندار بننے کا نام ہے۔ اپنی انا کو کچلنا اور اپنے اندرون میں خدا کو بسانا وہ چیز ہے جو اسلام کا اصل مطلوب ہے۔ جب آدمی اپنے آپ میں جینے کے بجائے خدا میں جینے لگے۔ جب دنیا کے بجائے آخرت اس کا مقصود بن جائے جب پانے سے زیادہ کھونا اس کو محبوب نظر آتا ہو تو اس نے دین کو پایا، اس نے اپنے خدا کے ساتھ اپنا تعلق قائم کیا۔

آدمی اکثر حالات میں باہر باہر جیتا ہے اس لئے وہ ایسے دین کو بہت جلد قبول کر لیتا ہے جو اس کو اپنے سے باہر کی زندگی میں کوئی مشغلہ دیتا ہو۔

جو دین لاؤڈ اسپیکر کی سطح پر چیخ پکار کا پروگرام دے، جس دین میں آدمی کو جلسے اور جلوس کی سطح پر کارنامے دکھانے کا موقع ملتا ہو۔ جس دین میں سیر و سیاحت کی چاشنی موجود ہو۔ جس دین میں حکمرانوں سے نوک جھونک کرنے کا جواز ہاتھ آتا ہو۔ جو دین بحث و مناظرہ کی دلچسپیاں فراہم کرتا ہو۔ جس دین میں شامیانہ سجانے اور کھانے پینے کی دھوم مچانے کے مواقع ملتے ہوں۔ جس دین میں دوسروں کو گولی کا نشانہ بنا کر اس کی تڑپتی ہوئی لاش دیکھنے کا منظر نصیب ہوتا ہو۔ جس دین میں دوسروں کے پیسہ پر مفت کی لیڈری قائم کرنے کے مواقع ہاتھ آتے ہوں ـــــ دین کی یہ تمام صورتیں دین کو اپنے سے باہر پانے کی صورتیں ہیں۔ اس لئے وہ لوگ بہت جلد ایسے دین کی طرف دوڑ پڑتے جو اپنے آپ کو بچائے ہوتے ہوں اور اپنے سے باہر دین کا ثبوت دے کر دیندار بننا چاہتے ہوں۔

دین اپنے اندر سفر کرنے کا نام ہے۔ دین اپنے آپ کو انانیت کے تخت سے اتارنا ہے۔ دین خود اپنے اندر جھانکنے کا نام ہے نہ کہ دوسروں کا ماہر بننے کا۔ درخت اپنے آپ میں جیتا ہے، اسی طرح مومن اپنے آپ میں جیتا ہے۔ درخت اسی وقت درخت بنتا ہے جب کہ اس کی جڑیں زرخیز زمین میں قائم ہو جائیں۔ اسی طرح مومن ایک روحانی درخت ہے جو خدا کی زمین میں اگتا ہے۔ وہ زمین و آسمان سے ایمانی رزق لے کر بڑھتا رہتا ہے، یہاں تک کہ وہ خدا کی دنیا تک پہنچ جاتا ہے جس کا نام جنت ہے۔

# خدا پرستی

موجودہ دنیا میں زندگی گزارنے کی دو قسمیں ہیں۔ ایک خود رخی (Self oriented) زندگی۔ دوسری خدا رخی (God oriented) زندگی۔

آدمی یا تو خود پرست ہوگا یا خدا پرست۔ اس کا مرکز و محور اپنی ذات ہوگی یا خدا کی ذات۔ وہ یا تو اپنے رخ پر دوڑے گا یا خدا کے رخ پر۔ زندگی کے بس یہی دو طریقے ہیں۔ ان کے سوا زندگی کا کوئی تیسرا طریقہ نہیں۔

خود رخی زندگی وہ ہے جس میں آدمی کی توجہ کا مرکز صرف اس کی اپنی ذات ہو۔ وہ بس اپنے آپ میں جیے۔ وہ اپنے وسائل کو اپنی ذات کی تکمیل میں خرچ کرے۔ فلسفیانہ زبان میں اس طرزِ فکر کا نام ذاتی طرزِ فکر (Self-centered thinking) ہے۔ اور اخلاقی زبان میں اس کو خود غرضی، بے اصولی، خواہش پرستی اور مفاد پسندی کہا جاتا ہے۔ ایسا آدمی دیکھنے میں بظاہر انسان ہوتا ہے، مگر اندر سے وہ حیوان کی مانند ہوتا ہے۔ اس کے جینے کی سطح اور حیوانات کے جینے کی سطح میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔

خدا رخی زندگی وہ ہے جس میں آدمی کی توجہات کا مرکز صرف ایک خدا ہو۔ خدا کو وہ ایک ایسے بڑے کی حیثیت سے پالے جس کے بعد اپنی ذات سمیت سب کچھ اس کی نظر میں چھوٹا ہو جائے۔ اس کو یاد آئے تو خدا کی یاد آئے۔ اس کو امید ہو تو خدا سے امید ہو۔ اس کو ڈر ہو تو صرف خدا کا ڈر ہو۔ خدا کی ذات اس کی نظر میں سب کچھ ہو اور اپنی ذات اس کی نظر میں بے کچھ۔

یہی دوسرا انسان خدا پرست انسان ہے۔ وہ ایک حقیقت پسند انسان ہے کیوں کہ اس نے وہ روش اختیار کی ہے جو کائنات کے مجموعی نظام سے پوری طرح مطابقت رکھتی ہے۔ اس نے اس صحیح راستہ کو پالیا ہے جس پر چلنے والا اس حقیقی منزل تک پہنچ جاتا ہے جس کے سوا خدا کی اس کائنات میں دوسری کوئی منزل نہیں۔

انسان کی منزل خدا ہے۔ اس سے کمتر کوئی چیز انسان کی منزل نہیں ہوسکتی۔

# جھوٹی دھوم

ٹائمس آف انڈیا (۳۰ مئی ۱۹۸۵) میں ہندستانی شادیوں کے بارہ میں ایک سبق آموز رپورٹ شائع ہوئی ہے۔ اس کا عنوان ہے: ہیلی کاپٹر بارات (Copter Barat)

اس میں بتایا گیا ہے کہ سوائی مادھوپور کی مینا برادری میں خوش حالی کی علامت اب یہ بن گئی ہے کہ بارات دلہن کے گھر آئے تو ہیلی کاپٹر کے ذریعہ آئے، خواہ دولھا کے گھر سے دلھن کے گھر تک کا فاصلہ ۰ اکلومیٹر ہی کیوں نہ ہو۔ اس سے پہلے شادیوں میں جہیز اور تلک کی دھوم تھی۔ اب اس سے آگے بڑھ کر بمبئی کی ایک فرم سے ہیلی کاپٹر کرایہ پر حاصل کئے جا رہے ہیں۔

شادیوں میں ہیلی کاپٹر کا استعمال کیوں کیا جا رہا ہے، اس کا جواب اخباری رپورٹر نے ان الفاظ میں دیا ہے:

The parents of the bride expect the 'barat' to reach their village with adequate pomp and show.

دلھن کے والدین امید کرتے ہیں کہ بارات ان کے گاؤں میں دھوم دھام کے ساتھ آئے۔

انسان سمجھتا ہے کہ اس کی سواری کسی دولھا یا کسی دولھن کے گھر اترنے والی ہے۔ اس لئے وہ شان و شوکت کے ساتھ اپنی سواری لے جانے کا اہتمام کر رہا ہے۔ اگر انسان کو یہ معلوم ہو کہ اس کی سواری بالآخر جہاں پہنچنے والی ہے وہ مالک کائنات کی عدالت ہے تو انسان کی سوچ یکسر بدل جائے۔ اس کو معلوم ہو کہ شان والی شادی اور بے شان والی شادی میں کوئی فرق نہیں۔

کوئی شخص اپنی قتل گاہ کی طرف دھوم مچاتا ہوا نہیں جاتا۔ کوئی شخص ایک ایسی عدالت میں جشن کے ساتھ داخل نہیں ہوتا جہاں ایک بااختیار جج اس کے خلاف فیصلہ سنانے کے لئے بیٹھا ہوا ہو مگر اپنی آخری منزل کے بارہ میں ہر آدمی اسی نادانی میں مبتلا ہے۔

کامیاب انسان وہ ہے جس کی سواری خدا کے یہاں باعزت طور پر اتاری جائے۔ اور ناکام انسان وہ ہے جو خدا کے یہاں اس حال میں پہنچے کہ وہاں اس کی حیثیت ایک غیر مطلوب انسان کی ہو۔ وہاں نہ کوئی اس کا استقبال کرنے والا ہو اور نہ کوئی اس کی خبر گیری کرنے والا۔

# اہلیت

ایک شخص اچھے خاندان میں پیدا ہوا۔ بعد کو اس کے حالات خراب ہو گئے۔ معاشی اعتبار سے وہ بالکل مفلس ہو کر رہ گیا۔ اس زمانہ میں اس کے تمام دوست اور رشتہ دار اس سے جدا ہو گئے۔ کوئی اس کا بھی روادار نہ تھا کہ اس سے ملاقات اور سلام کلام کا تعلق رکھے۔

پھر وہ وقت آیا کہ اس کے حالات بدل گئے۔ وہ اپنی بستی کا سب سے زیادہ خوش حال آدمی بن گیا۔ اب اس کے پرانے دوست اور رشتہ دار اس کے پاس آنے لگے۔ وہ اس کو یقین دلاتے کہ ہم تو ہمیشہ تمہارے خیر خواہ تھے۔ مگر آدمی پر ان لوگوں کی باتوں کا کوئی اثر نہ ہوا۔ اس نے ان میں سے کسی کی طرف کوئی توجہ نہ دی۔ البتہ ایک شخص جو ہر حال میں اس کا ساتھی بنا رہا۔ اس کو اس نے بہت بڑے پیمانہ پر نوازا۔ اس کو اس نے اپنا سب سے قریبی ساتھی اور مشیر کار بنالیا۔

یہی معاملہ اللہ تعالیٰ کے یہاں بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے یہاں قابل قدر وہ ہے جو ناموافق حالات میں قابل قدر ہونے کا ثبوت دے۔ جو دعوت حق کو اس وقت پہچانے جب کہ دعوت حق ماحول میں اجنبی بنی ہوئی ہو۔ جو دین خداوندی کے ساتھ ایسے حالات میں اپنے کو وابستہ کرے جب کہ دین ظاہر بینوں کو بے قیمت نظر آتا ہو۔

اللہ تعالیٰ دلوں کو دیکھتا ہے نہ کہ جسموں کو۔ اللہ کے یہاں حقیقت کی قدر ہے نہ کہ ظاہری دکھاوے کی۔ اللہ کو وہ بندے پسند ہیں جو اس وقت جھک گئے ہوں جب کہ اس کی قوتیں ابھی غیب میں چھپی ہوئی ہیں۔ اللہ کو وہ بندے درکار ہیں جن کی بصیرت کی نگاہیں کھلی ہوئی ہوں۔ اللہ کو وہ بندے درکار نہیں جن کے اندھے پن کا یہ حال ہو کہ وہ پیشانی کی آنکھ سے دکھائی دینے والی چیزوں کے سوا کسی اور چیز کو دیکھ ہی نہ سکیں۔

حقیقت یہ ہے کہ نہ دینے والے دور میں دئے جانے کا فیصلہ ہوتا ہے۔ پہچاننے والا وہ قرار پاتا ہے جس نے نہ پہچانے والے حالات میں پہچاننے کا ثبوت دیا ہو۔ انعام کا مستحق وہ ہے جس نے اس وقت ساتھ دیا ہو جب کہ لوگوں نے اس کو غیر اہم سمجھ کر اسے نظر انداز کر دیا تھا۔

# جب پردہ کھلے گا

خدا کی طرف سے جتنے پیغمبر آئے ان سب کے ساتھ ایک ہی مشترک حادثہ پیش آیا۔ وقت کے اکابر نے ان کو نظر انداز کر دیا۔ جو لوگ ماحول کے اندر بڑائی کا مقام حاصل کئے ہوئے تھے انھوں نے ان کو قابل التفات نہیں سمجھا۔

وقت کے یہ اکابر سب کے سب وہ لوگ تھے جو خدا کو مانتے تھے۔ وہ اس کو بھی مانتے تھے کہ خدا کی طرف سے خدا کا پیغام دینے والا آتا ہے۔ حتی کہ ان میں ایسے لوگ بھی تھے جو آنے والے پیغمبر خدا کا پہلے سے انتظار کر رہے تھے۔ وہ اس کی یاد میں پرجوش تقریریں کرتے تھے۔ مگر جب وہ آنے والا آیا تو انھوں نے اس کو نہیں پہچانا۔ انھوں نے حقارت کے ساتھ اس کو رد کر دیا۔

چونکہ وہ تقلید آبار کی سطح پر جی رہے تھے وہ صرف ان پچھلے پیغمبروں کو پہچان سکے جن کا نام ان کے آبائی مذہب میں شامل تھا۔ جو ان کی قومی تقلید کا حصہ بن چکا تھا۔ جو انھیں تاریخی روایات کے تسلسل میں مل رہا تھا۔ وقت کا پیغمبر ابھی ان اضافی خصوصیات سے خالی تھا اس لئے وہ ان کو دکھائی بھی نہیں دیا۔ وقت کے نمائندۂ خدا کو پہچاننے کے لئے جوہر شناسی کی صلاحیت درکار تھی اور یہ لوگ اس سے محروم تھے، پھر وہ وقت کے پیغمبر کو کس طرح پہچانتے۔

یہ سب کرتے ہوئے وہ مذہب کا جھنڈا بھی اٹھائے ہوئے تھے۔ وہ پچھلے پیغمبروں کا مومن ہونے پر فخر کرتے تھے۔ عوام کے درمیان وہ خدا کے دین کے سب سے بڑے حامی بنے ہوتے تھے۔ مگر خدا کے یہاں وہ بالکل بے قیمت قرار پائے۔ کیوں کہ ان کا مذہب آبار کی تقلید کی سطح پر پیدا ہوا تھا نہ کہ حقیقت کے اعتراف کی سطح پر۔

آخرت میں جب ان پر کھلے گا کہ انھوں نے جس کو نظر انداز کیا وہی وہ تھا جس کی زبان سے خدا نے اپنا کلام جاری کیا تھا۔ جو دنیا میں خدا کا نمائندہ بنا کر کھڑا کیا گیا تھا تو یہی واقعہ ان کی ابدی روسیاہی کے لئے کافی ہوگا۔ وہ کہیں گے کہ ہائے ہمارا اندھا پن، ہم نے اسی کو نہ دیکھا جس کو ہمیں سب سے زیادہ دیکھنا چاہئے تھا۔ ہم نے اسی کو نہ پہچانا جس کو ہمیں سب سے زیادہ پہچاننا چاہئے تھا۔

# مشینی تعبیر

جولائی ۱۹۸۲ میں امریکی بحریہ نے فوجی مشقیں کی تھیں۔ یہ فوجی مشقیں سان فرانسسکو کے ساحل پر ہوئیں۔ یہ پورا عمل کمپوٹروں کے ذریعہ ہو رہا تھا۔ اس دوران میں بحریہ کے توپ خانہ کو فائر کرنا تھا فائرنگ کے دوران کمپوٹر میں کچھ خرابی پیدا ہوگئی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کمپوٹر عقبی جانب گولے برسانے لگا۔ یعنی جس طرف فائرنگ مطلوب تھی اس کے بالکل الٹی طرف۔

ابتدائی پروگرام کے مطابق اس مشقی گولہ باری میں امریکی بحریہ کے توپ خانہ کے گولے دور سمندر میں جاکر گرتے مگر توپوں کا رخ الٹا ہوجانے کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کے گولے میکسکو کے ایک مال بردار جہاز کے پاس جاکر گرنے لگے۔

کمپوٹر میں اس طرح کے لطیفے بار بار پیش آتے ہیں جن کی اطلاع اخبارات ورسائل میں آتی رہتی ہے۔ کمپوٹر کے عمل میں ایسی غلطیاں کیوں ہوتی ہیں۔ اس کی وجہ صرف ایک ہے۔ کمپوٹر صرف ایک مادی مشین ہے۔ اس کے پاس عقل نہیں ہے۔ اس سے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ کائنات اگر ایک مادی مشین ہوتی جیسا کہ جدید ملحدین کا دعویٰ ہے، تو وہ کبھی اس طرح انتہائی درست طور پر نہ چل سکتی جیسا کہ وہ چل رہی ہے۔ ایسی حالت میں زمین اور اس کی آبادیاں اسی طرح برباد ہو چکی ہوتیں جس طرح زلزلہ کے بعد زلزلہ کا مقام برباد ہوجاتا ہے۔ کائناتی حادثات کے نتیجہ میں کائنات بھی تباہ ہوچکی ہوتی اور وہ انسان بھی جو کائنات کی مادی تعبیر کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔

''کائنات کا کوئی خدا نہیں، وہ صرف ایک مادی مشین ہے'' یہ جملہ گرامر کے لحاظ سے بظاہر درست ہے مگر حقیقت کے اعتبار سے وہ درست نہیں۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ اس کے اندر داخلی تضاد پایا جاتا ہے۔

یہ جملہ اس وقت صحیح ہوتا جب کہ ایسی کوئی مادی مشین ہوتی جو کسی بنانے والے کے بغیر بن جائے اور کسی چلانے والے کے بغیر چلنے لگے۔ ہم جن مشینوں سے واقف ہیں ان کو ''انسان'' بناتا اور چلاتا ہے۔ اس کے باوجود یہ حال ہے کہ یہ مشینیں نقص سے خالی نہیں۔ پھر کیسے ممکن ہے کہ کائنات جیسا بے عیب کارخانہ اپنے آپ وجود میں آجائے اور اپنے آپ نہایت درست طور پر مسلسل چلتا رہے۔

# امتحان گاہ

قرآن وحدیث میں زندگی کا یہ تصور دیا گیا ہے کہ موجودہ دنیا میں کسی کو جو کچھ ملتا ہے وہ صرف بطور آزمائش ملتا ہے۔ وہ اس کا حق نہیں ہوتا۔ آدمی ان چیزوں سے صرف ایک مقررہ مدت تک فائدہ اٹھاتا ہے اس کے بعد موت آتی ہے اور اس کے ساز وسامان سے اسے جدا کر دیتی ہے۔ موت سے پہلے یہ چیزیں ہر ایک کو ملتی ہیں مگر موت کے بعد صرف اس کو ملیں گی جو آزمائش میں پورا اترے۔ اس کو ایک مثال سے سمجھئے۔

ایک طالب علم امتحان کے کمرہ میں ہے۔ وہ اپنا تعلیمی امتحان دے رہا ہے۔ اس وقت بظاہر وہ ایک مکان میں ہے۔ اس کے پاس میز اور کرسی اور دوسرے ضروری سامان ہیں۔ اس کے خدمت گار بھی وہاں موجود ہیں۔

بظاہر دیکھنے والوں کو وہ صاحب ملک آدمی نظر آتا ہے۔ مگر یہ سب کچھ محض وقتی ہے۔ جیسے ہی وقت پورا ہونے کا الارم بجتا ہے۔ اچانک معلوم ہوتا ہے کہ یہاں اس کا کچھ بھی نہ تھا۔ ہر چیز جو وہاں اس کے پاس تھی اس سے واپس لے لی جاتی ہے اور وہ بلا تاخیر امتحان گھر کے باہر نکال دیا جاتا ہے۔

یہی معاملہ وسیع تر معنوں میں دنیا کا بھی ہے۔ یہ دنیا انسان کے لئے ایک خدائی امتحان گاہ ہے یہاں ہر آدمی صرف اس لئے ہے کہ وہ اپنا امتحان دے۔ خدا نے ہر آدمی کے لئے امتحان کی مدت مقرر کر رکھی ہے۔ جیسے ہی یہ مدت پوری ہوتی ہے۔ فوراً موت کا فرشتہ آتا ہے اور آدمی کو بجبر اس دنیا سے نکال کر خدا کے سامنے حاضر کر دیتا ہے تاکہ ہر آدمی کو اس کے عمل کے مطابق اس کا بدلہ دیا جائے۔

موت کا لمحہ امتحان کی مدت ختم ہونے کا لمحہ ہے۔ جب یہ لمحہ آتا ہے تو آدمی جان لیتا ہے کہ ان چیزوں میں سے اس کا کچھ نہ تھا جن کو وہ اپنا سمجھے ہوئے تھا۔ جس مکان کو اس نے بنایا تھا وہ اس سے جدا کر دیا جاتا ہے۔ جس جائداد کو وہ اپنی چیز سمجھتا تھا وہ اس سے چھین لی جاتی ہے۔ جن آدمیوں کو وہ اپنے آدمی سمجھتا تھا وہ اس سے بچھڑ جاتے ہیں۔

یہ لمحہ ہر آدمی پر آنے والا ہے۔ خوش قسمت ہے وہ جو اس کے آنے سے پہلے اس کو جان لے جو آنے سے پہلے اس کی تیاری کر لے۔

# اعتراف

چارلس ڈارون (۱۸۸۲-۱۸۰۹) نے یہ نظریہ پیش کیا کہ انسان دوسرے حیوانات ہی کی ترقی یافتہ نسل ہے۔ یہ ایک بے حد عجیب نظریہ تھا۔ کیونکہ انسان انتہائی غیر معمولی حد تک دوسرے جانوروں سے مختلف ہے۔ پھر کیسے یہ ممکن ہوا کہ ایسا کا دماغ ترقی کرتے کرتے انسان کا دماغ بن جائے۔ یہ نظریہ اتنا بعید از قیاس تھا کہ ڈارون خود اپنے اس نظریہ کے بارہ میں حیرانی میں مبتلا ہوگیا۔ اس نے اپنی کتاب اصل الانواع (Origin of Species) کے آخر میں لکھا ہے:

> Can the mind of man, which has, as I fully believe, been developed from a mind as low as that possessed by the lowest animals, be trusted when it draws such grand conclusions? I cannot pretend to throw the least light on such abstruse problems.

انسان کا دماغ جس کے متعلق میرا کامل عقیدہ ہے کہ وہ اس معمولی دماغ سے ترقی کرکے بنا ہے جو انتہائی ادنی حیوانات کو حاصل ہوتا ہے۔ کیا ایسے دماغ پر اس وقت بھروسہ کیا جا سکتا ہے جب کہ وہ اتنے بڑے بڑے نتائج اخذ کر رہا ہو۔ میں یہ دکھانے کی جھوٹی کوشش نہیں کروں گا کہ میں اس قسم کے مشکل مسائل پر کچھ بھی روشنی ڈال سکتا ہوں۔

حقیقت یہ ہے کہ زندگی اور کائنات کی تشریح کا مسئلہ ناقابل قیاس حد تک بڑا مسئلہ ہے۔ کوئی انسان اپنی محدود عمر اور محدود صلاحیت کے ساتھ اس کی تشریح کا اہل نہیں ہو سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ جو شخص بھی اس کی تشریح کرنے بیٹھتا ہے وہ ہمیشہ احساس عجز کا شکار رہتا ہے۔ خواہ اپنی زبان سے وہ اس کا اقرار کرے یا نہ کرے۔

یہ واقعہ اس کا ثبوت ہے کہ زندگی اور کائنات کی حقیقت بتانے کے لئے انسانی دماغ سے برتر ایک دماغ درکار ہے۔ یہ کام صرف خدا کر سکتا ہے اور خدا نے پیغمبروں کے واسطے سے اس کو انجام دیا ہے۔ یہ ایک قرینہ ہے جو پیغمبرانہ ہدایت کی ضرورت اور واقعیت کو ثابت کرتا ہے۔

# یہ ماہرین

پروفیسر راج کرشنا (۱۹۸۵-۱۹۲۵) ہندستان کے پچاس انتہائی اعلیٰ اذہان میں شمار ہوتے تھے۔

علم اقتصادیات میں غیر معمولی مہارت کی وجہ سے وہ بین اقوامی شہرت کے مالک تھے۔ وہ ملک کے بڑے بڑے معاشی عہدوں پر فائز رہے۔ آخر عمر میں وہ ایف اے او (فوڈ اینڈ ایگریکلچر آرگنائزیشن) کے ایک پروجیکٹ کے تحت تین مہینہ کے لئے روم (اٹلی) گئے تھے۔ ابھی وہ اپنے کام کی تکمیل نہیں کر سکے تھے کہ ۲۱ مئی ۱۹۸۵ کو اچانک حرکت قلب بند ہونے سے ان کا انتقال ہوگیا۔ وفات کے وقت ان کی عمر صرف ۵۹ سال تھی (ٹائمس آف انڈیا ۲۲ مئی ۱۹۸۵)

پروفیسر راج کرشنا زرعی اقتصادیات کے ایک مانے ہوئے اکسپرٹ تھے۔ انھوں نے اس مسئلہ کا اختصاصی مطالعہ کیا تھا کہ تیسری دنیا کے غربت کے ماحول میں روزگار کا مسئلہ کس طرح حل کیا جائے:

He was an acknowledged expert in agricultural economics and had specialised in the study of employment conditions of poverty in the third world.

کیسے عجیب ہوں گے مسائل عالم کے وہ ماہرین جن کو خود اپنے مسئلہ کی خبر نہ ہو۔ انسان کا حال بھی کیسا عجیب ہے۔ وہ اپنے کل کو نہیں جانتا اور دوسروں کے مستقبل پر ریسرچ کرتا ہے۔

وہ خود فکری افلاس میں مبتلا ہوتا ہے اور دوسروں کے معاشی افلاس پر تقریر کے کارنامے دکھاتا ہے۔ مسائل عالم کی مہارت پر اس کو بڑے بڑے خطابات دئے جاتے ہیں۔ مگر جب تجربہ ہوتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے قریبی مسئلہ سے بھی ناآشنا تھا۔ کیسا عجیب ہے لوگوں کا جاننا اور کیسا عجیب ہے ان کا نہ جاننا۔

# امت کا زوال

سورۃ المائدہ (۱۳-۱۴) میں یہود اور نصاریٰ کے بارہ میں بتایا گیا ہے کہ انھوں نے اس نصیحت کا بڑا حصہ کھو دیا جو انھیں ان کے نبیوں کے ذریعہ کی گئی تھی (فنسوا حظا مما ذکروا بہ) اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ سواء السبیل سے بھٹک گئے۔ ان کے دلوں میں قساوت پیدا ہو گئی۔ وہ باہمی اختلاف اور ٹکراؤ میں مبتلا ہو گئے۔

فنسوا حظا مما ذکروا بہ کی تشریح حضرت حسن بصری نے ان الفاظ میں کی ہے:

ترکوا عری دینھم و وظائف اللہ تعالی التی لا یقبل العمل الا بھا۔ (تفسیر ابن کثیر)

انھوں نے دین کے عُریٰ کو چھوڑ دیا اور اللہ تعالیٰ کے ان وظائف کو ترک کر دیا جن کے بغیر اعمال کبھی قبول نہیں کئے جاتے۔

عروہ (جمع عُریٰ) کے لفظی معنی کاج کے ہیں۔ یعنی وہ چیز جس میں کوئی چیز اٹکائی جائے۔ استعمالی معنی کے لحاظ سے اس کا مطلب ہے نفیس مال، کسی چیز کا بہتر حصہ۔ اس لحاظ سے آیت کا مطلب یہ ہوگا کہ یہود و نصاریٰ کو جو دین دیا گیا تھا اس کا اصل حصہ انھوں نے بھلا دیا۔ اب جو چیز وہ دین کے نام پر لئے ہوتے ہیں وہ گویا ایک ایسا جسم ہے جس سے اس کی روح نکل گئی ہو۔

دین کا ایک ظاہری حصہ ہے اور ایک اس کا معنوی حصہ۔ دین کا معنوی حصہ دوسرے لفظوں میں اس کا خدائی حصہ ہے۔ یعنی خدا سے سب سے زیادہ ڈرنا، اس سے سب سے زیادہ محبت کرنا۔ اس کے آگے قلب و دماغ کا پوری طرح جھک جانا، یہ دین کا عُریٰ ہے۔ دین کے ظاہری حصہ سے مراد وہ خارجی اعمال ہیں جو مختلف مواقع پر مختلف انداز سے کئے جاتے ہیں۔

کسی امت کا سواء السبیل پر ہونا یہ ہے کہ دین اس کے اندر معنوی (بالفاظ دیگر، خدائی پہلو) کے اعتبار سے زندہ ہو۔ مگر جب امت میں بگاڑ آتا ہے تو اگرچہ اس کے درمیان اب بھی دین کے نام پر بہت سی سرگرمیاں جاری رہتی ہیں مگر اس کی زندگی سے خدا حذف ہو جاتا ہے۔ دین کا معنوی پہلو گم ہو جاتا ہے اور دین کا ظاہری پہلو مزید اضافہ کے ساتھ اس کے درمیان ابھر آتا ہے۔

دورِ زوال میں دین اپنی شکل کے اعتبار سے ختم نہیں ہوتا۔ البتہ وہ اپنی روح کے اعتبار سے ختم ہو جاتا ہے۔ خدا کی بڑائی کے چرچے کرنا لوگ نہیں جانتے البتہ خدا کے نام پر دوسری چیزوں کے چرچے سے وہ خوب واقف ہوتے ہیں۔

فضائل اعمال اور مسائل اعمال کا زور، تاریخ اسلام اور حکومت اسلام کے چرچے، اکابرامت اور بزرگان دین کے تذکرے، جشن میلاد اور ایصال ثواب کے ہنگامے، سب اسی کی مثالیں ہیں۔ جب دین کا خدائی پہلو حذف ہو جاتا ہے تو ہر شخص اپنے ذوق کے مطابق اس کا کوئی ظاہری پہلو لے لیتا ہے اور اسی کے اوپر اپنے زبان و قلم کی ساری قوت صرف کرنے لگتا ہے۔

جب کسی امت کا یہ حال ہو جائے تو یہ اس کی علامت ہے کہ وہ سواء السبیل سے ہٹ گئی۔ اس نے دین کا بڑا حصہ کھو دیا۔ وہ خدا کی رحمت سے بہت دور چلی گئی۔

حضرت حسن بصری تابعی نے تقریباً ستر صحابہ کو دیکھا تھا۔ انھوں نے ایک بار اپنے زمانہ کے مسلمانوں سے کہا کہ تم لوگ جتنا زیادہ نفل نمازیں پڑھتے ہو اور جتنا زیادہ نفل روزے رکھتے ہو، اصحاب رسول اتنا زیادہ نہیں کرتے تھے۔ اس کے باوجود وہ تم لوگوں سے افضل تھے۔ پوچھا گیا کہ کیوں وہ افضل تھے۔ حضرت حسن بصری نے جواب دیا:

ان کے سینوں میں اللہ کا خوف پہاڑ سے بھی زیادہ بڑا تھا۔

لوگ انسانی عظمتوں میں گم ہیں، صحابہ کرام خدائے ذوالجلال کی عظمتوں میں گم تھے۔ لوگ عوام کی مرضی پر نظر رکھتے ہیں، صحابہ کرام خدا کی مرضی کو دیکھتے تھے۔ لوگوں کو قیادت کے اسٹیج پر نمایاں ہو کر تسکین ملتی ہے۔ صحابہ کرام تواضع کے خلوت کدوں میں تسکین پاتے تھے۔

لوگ بولنا جانتے ہیں، صحابہ کرام چپ رہنا جانتے تھے۔ لوگ ہنگاموں میں جیتے ہیں، صحابہ کرام تنہائیوں میں جیتے تھے۔ لوگوں نے دنیا کے مسئلہ کو مسئلہ سمجھ رکھا ہے، صحابہ کرام نے آخرت کے مسئلہ کو اپنا مسئلہ بنایا تھا۔ لوگ وقتی کامیابیوں کی طرف دوڑتے ہیں، صحابہ کرام وہ لوگ تھے جو ابدی کامیابی کے شوق میں وقتی کامیابی کو اس طرح بھلا چکے تھے جیسے اس کا وجود ہی نہیں۔

# سازش کا راز

سعودی حکمراں شاہ فیصل ۲۵ مارچ ۱۹۷۵ کو قتل کر دئے گئے۔ قاتل ان کا بھتیجا شہزادہ فیصل بن مساعد تھا۔ مسٹر ایلن ہارٹ نے اپنی انگریزی تصنیف "یاسر عرفات؛ دہشت پسند یا امن کے نقیب" میں لکھا ہے کہ قتل کا منصوبہ اسرائیلی ایجنٹوں نے تیار کیا تھا۔ فیصل بن مساعد کی حیثیت محض آلۂ کار کی تھی۔ مصنف نے تنظیم آزادی فلسطین کی امور خارجہ کمیٹی کے چیئرمین مسٹر خالد حسن کے حوالے سے لکھا ہے کہ فیصل بن مساعد کے ذہن میں یہ بات بیٹھی ہوئی تھی کہ اس کے والد کی موت کے ذمہ دار شاہ فیصل ہیں۔ نیز یہ کہ شاہی خاندان اس کے ساتھ امتیازی سلوک کر رہا ہے۔ اس کے سینے میں انتقام اور محرومی کا احساس دبا ہوا تھا۔ اسرائیلی ایجنٹوں نے اس کے اسی احساس کو استعمال کیا۔

فیصل بن مساعد تعلیم کے لئے امریکہ میں مقیم تھا۔ اس زمانہ میں باقاعدہ منصوبہ کے تحت ایک یہودی لڑکی نے اس سے دوستی کی اور اس کو نشہ آور چیزوں کا عادی بنا دیا۔ یہ لڑکی جو اسرائیلی خفیہ ایجنسی کی ایک رکن تھی، فیصل بن مساعد کے اوپر بری طرح چھاگئی۔ جب یہودی عورت نے محسوس کیا کہ وہ اپنی آنکھ سے دیکھنے اور اپنے ذہن سے سوچنے کی صلاحیت سے محروم ہو چکا ہے تو اس نے شہزادہ کا ہمدرد بن کر اس کے اندر یہ جذبہ ابھارا کہ وہ شاہ فیصل کے ظلم اور ناانصافی کا بدلہ لینے کے لئے انھیں قتل کر دے۔

مسٹر خالد حسن کے خیال کے مطابق یہود نے شاہ فیصل کو اس لئے قتل کرایا کیوں کہ انھیں خطرہ تھا کہ وہ عرب اتحاد پیدا کر کے ان کے لئے خطرہ بن جائیں گے اور امریکہ کو مجبور کریں گے کہ وہ اسرائیل کو ۱۹۶۷ کی سرحدوں پر دوبارہ واپس لے جائے۔

یہ ایک مثال ہے جس اندازہ ہوتا ہے کہ ان واقعات کی حقیقت کیا ہے جن کو ہم "دشمنان اسلام کی سازش" کا نام دیا کرتے ہیں۔ یہ سازشیں خود مسلمانوں کے اپنے کمزور پہلوؤں کا استعمال ہیں نہ کہ محض یک طرفہ سازش۔

اسلام کے دشمن اسلام کے خلاف اپنی سازشوں میں صرف اس وقت کامیاب ہوتے ہیں جب کہ وہ مسلمانوں کے اندر اپنے لئے کوئی موافق عنصر کو پالیں۔ اس اپنے اندر کے عنصر کو درست کر دیجئے اور پھر کسی دشمن کی کوئی سازش آپ کے خلاف کامیاب نہیں ہوگی۔

# کمی کی تلافی

قیصر ولیم دوم (Friedrich William II) ۱۸۸۸ سے لے کر ۱۹۱۸ تک جرمنی کا بادشاہ تھا۔ اس کا بایاں بازو پیدائشی طور پر ناقص اور چھوٹا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے غیر معتدل مزاج کا سبب اس کا یہی عضویاتی نقص تھا۔

قیصر ولیم ہی کی غیر مدبرانہ سیاست کے نتیجہ میں پہلی جنگ (۱۹۱۸-۱۹۱۴) چھڑی۔ اس میں ایک طرف جرمنی اور اس کے ساتھی تھے اور دوسری طرف برطانیہ اور اس کے ساتھی۔ آخر کار جرمنی کو شکست ہوئی۔ اسی کے ساتھ ہی قیصر ولیم کی حکومت بھی ختم ہوگئی۔ قید یا قتل سے بچنے کے لئے اس نے اپنا ملک چھوڑ دیا۔ وہ ندر لینڈ چلا گیا۔ وہاں وہ دوم (Doom) میں خاموشی سے زندگی کے بقیہ دن گزارتا رہا۔ یہاں تک کہ ۴ جون ۱۹۴۱ کو ۸۲ سال کی عمر میں مر گیا۔

پہلی جنگ عظیم سے کچھ پہلے کا واقعہ ہے۔ قیصر ولیم دوم ایک سرکاری دورہ پر سوئٹزرلینڈ گیا۔ وہ یہ دیکھ کر بہت خوش ہوا کہ سوئٹزرلینڈ اگرچہ ایک چھوٹا ملک ہے مگر اس کی فوج بہت منظم ہے۔ اس نے ملاقات کے دوران سوئٹزرلینڈ کے ایک فوجی سے مزاحیہ انداز میں کہا کہ جرمنی کی زبردست فوج جس کی تعداد تمہاری فوج سے دگنی ہو، اگر تمہارے ملک پر حملہ کر دے تو تم کیا کرو گے۔ اعلیٰ تربیت یافتہ فوجی نے بڑی سنجیدگی سے جواب دیا :

سر، ہمیں بس ایک کے بجائے دو فائر کرنے پڑیں گے۔

سوئس فوجی کا یہ چھوٹا سا جملہ ایک بہت بڑی حقیقت کا اعلان ہے ———— وسائل اگر کم ہوں تو کارکردگی کی زیادتی سے آپ اس کی تلافی کر سکتے ہیں۔ آپ کی تعداد اگر فریق ثانی کی تعداد کا نصف ہے تو آپ دگنی محنت کا ثبوت دے کر زندگی کے میدان میں اس کے برابر ہو سکتے ہیں۔

زندگی کی جدوجہد میں کبھی کوئی آگے بڑھ جاتا ہے اور کوئی پیچھے ہو جاتا ہے۔ کوئی غالب ہو جاتا ہے اور کوئی مغلوب۔ مگر اس دنیا کے امکانات اتنے زیادہ ہیں کہ کبھی کسی کے لئے حد نہیں آتی۔ یہاں ہر پچھڑے ہوئے کے لئے دوبارہ آگے بڑھنے کا امکان ہے۔ ضرورت صرف یہ ہے کہ آدمی زیادہ بڑی مقدار میں عمل کرنے کے لئے تیار ہو جائے۔

# ایک حدیث

عن ابی ذرّ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ: انی اری مالا ترون واسمع مالا تسمعون اطّت السماء وحُقّ لہا ان تئطّ۔ ما فیہا موضع اربع اصابع الا وملک واضع جبہتہ ساجداً للہ تعالیٰ۔ واللہ لو تعلمون ما اعلم لضحکتم قلیلا ولبکیتم کثیرا وما تلذذتم بالنساء علی الفرش۔ ولخرجتم الی الصعدات تجأرون الی اللہ تعالیٰ۔

وفی روایۃ ان اباذر قال، لو ددت انی کنت شجرۃ تعضد (ترمذی، ابن ماجہ، احمد)

حضرت ابوذر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے ا میں وہ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے۔ آسمان میں چرچراہٹ ہو رہی ہے اور اس کے لئے حق ہے کہ اس میں چرچراہٹ ہو۔ آسمان میں کوئی چار انگل جگہ بھی نہیں مگر یہ کہ وہاں ایک فرشتہ اپنی پیشانی جھکائے ہو اللہ کو سجدہ کر رہا ہے۔ خدا کی قسم اگر تم وہ جانتے جو میں جانتا ہوں تو تم ہنستے کم اور روتے زیادہ۔ اور بستر پر تمہارے لئے عورتوں میں لذت نہ رہ جاتی۔ او تم خدا کو پکارتے ہوئے میدانوں کی طرف نکل جاتے ایک روایت کے مطابق، حضرت ابوذر نے یہ بیان کرنے کے بعد کہا: میری تمنا ہے کہ میں ایک درخت ہوتا جو کاٹ دیا جاتا۔

اس حدیث میں پیغمبر کا جو حال بتایا گیا ہے وہی داعی کا حال ہوتا ہے۔ اس فرق کے ساتھ کہ اس کیفیت میں آخری کمال کے درجہ پر ہوتا ہے اور عام داعی اپنی اپنی استعداد کے درجہ پر۔

خدا کا داعی وہی شخص بن سکتا ہے جس کی معرفت اتنی بڑھی ہوئی ہو کہ غیب اس کے لئے شہود کا حاصل کر لے۔ جو اپنے تصور کی آنکھ سے ان چیزوں کو آج ہی دیکھ لے جن کو موت کے بعد ہر آدمی ا پیشانی کی آنکھ سے دیکھے گا۔

لوگ عالم ظاہر میں الجھے ہوتے ہیں پھر وہ عالم غیب کی خبر دینے والے کیسے بن سکتے ہیں۔ لوگ خ سے دور ہیں پھر کیسے ممکن ہے کہ ان کی زبان سے معانی کا وہ چشمہ جاری ہو جو خدا سے قریب ہونے کے ہی کسی کو حاصل ہوتا ہے۔

۔یہی موجودہ زمانہ میں ہمارے مسئلہ کا آغاز ہے اور یہی ہمارے مسئلہ کا اختتام بھی۔ لوگوں کو مندروں اور گرجاؤں کی گھنٹیاں اس لئے سنائی دیتی ہیں کہ ابھی صور اسرافیل کی چنگھاڑ سے ان کے کان کے پردے نہیں پھٹے۔ سڑک پر انسانوں کا جلوس ان کو اس لئے دکھائی دیتا ہے کہ فرشتوں کی فوج نے ابھی ان کی آنکھوں کو خیرہ نہیں کیا۔ معاشی اور سیاسی امتیاز کی شکایت لوگ اس لئے کر رہے ہیں کہ قیامت کے اس ہولناک دن سے ابھی تک وہ باخبر نہیں ہوئے جب کہ خوراک کا ایک دانہ نہیں ہوگا جس کو لوگ کھائیں اور پانی کا ایک قطرہ نہیں ہوگا جس سے لوگ اپنے حلق کو ٹھنڈا کریں۔

لوگ انسان کے چھیڑے ہوئے مسائل میں گم ہیں، اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ لوگوں کو خدا کے چھیڑے ہوئے مسائل کی خبر نہیں۔ لوگ الفاظ کا کمال دکھا رہے ہیں، صرف اس لئے کہ وہ ابھی تک معانی کی گہرائیوں سے آشنا نہیں ہوئے۔ لوگ چھوٹے چھوٹے معاملات میں الجھے ہوئے ہیں کیوں کہ بڑے بڑے معاملات کو ابھی تک انھوں نے جانا ہی نہیں۔ آہ وہ انسان جو جانتا ہے کہ وہ جانتا ہے۔ حالانکہ وہ ابھی تک یہ بھی نہیں جانتا کہ وہ نہیں جانتا۔

داعی بننے کے لئے پیغمبر کے مقام پر کھڑا ہونا پڑتا ہے۔ یہ اس عظیم مقصد کے لئے اٹھنا ہے جس کے لئے فرشتے اترے اور کتابیں نازل کی گئیں۔ یہ کوئی قومی لیڈری نہیں، یہ انسان کی سطح پر خدا کی نمائندگی ہے۔

داعی بننے کے لئے ضروری ہوتا ہے کہ آدمی اپنے ذاتی تقاضوں کو بھول جائے۔ وہ قومی خواہشات کو نظرانداز کر دے۔ وہ ہر دوسرے جھگڑے اور مطالبے سے اپنے آپ کو اوپر اٹھالے۔ وہ انسانوں کا خیر خواہ بنے، خواہ لوگ اس کو گالیاں دیتے ہوں۔ وہ قوموں کی ہدایت کے لئے تڑپے، خواہ قوموں نے اس کے اوپر ظلم کا آرہ چلا رکھا ہو۔ اس کو دوسروں کے لئے سراپا رحم بننا پڑتا ہے تاکہ خدا اس کے لئے سراپا رحم بن جائے۔

دعوت کی لازمی شرط صبر ہے۔ دنیا میں داعی اور مدعو کے درمیان طرح طرح کے مادی جھگڑے ہوتے ہیں۔ مگر داعی کو بلا شرط تمام مادی جھگڑوں کو ختم کرنا پڑتا ہے تاکہ مدعو اس کے دینی پیغام کو سنے۔ اس کو یک طرفہ طور پر تمام نقصانات پر راضی ہونا پڑتا ہے تاکہ وہ دوسروں کو فائدہ پہنچانے والا بن سکے۔ خلاصہ یہ کہ اس کو دنیا کی آگ میں جلنا پڑتا ہے تاکہ خدا اس کو آخرت کی آگ سے بچالے۔

# طلاق کا مسئلہ

خاندان ایک بے حد پیچیدہ مجموعہ ہے۔ خاندانی زندگی کا نظام مختلف اور متنوع پہلوؤں کے درمیان تناسب قائم کرنے سے وجود میں آتا ہے۔ اس تناسب میں اگر معمولی فرق پڑ جائے تو پورا مجموعہ بگڑ کر رہ جائے گا۔

اس کی ایک مثال مغرب کے وہ قوانین ہیں جو نکاح اور طلاق کے روایتی نظام میں اصلاح کے نام پر بیسویں صدی میں بنائے گئے۔ ان قوانین میں سے ایک یہ تھا کہ اگر کوئی مرد اپنی بیوی کو طلاق دے تو مطلقہ بیوی کو اسے بھاری رقم دینی پڑے گی، حتی کہ اس کی آخر عمر تک اس کا گذارہ بھی اسے ادا کرنا ہوگا۔

یہ قانون بظاہر عائلی زندگی میں اصلاح کی خاطر بنایا گیا تھا مگر وہ مغرب کے لیے الٹا پڑا۔ جب لوگوں نے دیکھا کہ بیوی کو طلاق دینے کی صورت میں انہیں اس کی بہت بڑی قیمت دینی پڑتی ہے تو لوگوں میں نکاح کے خلاف رجحان پیدا ہو گیا۔ عورت اور مرد نکاح کے بغیر ایک ساتھ رہنے لگے۔ چنانچہ مغرب کی جدید نسل میں ۵۰ فی صد سے زیادہ وہ لوگ ہیں جو غیر منکوحہ بیویوں کے ساتھ زندگی گزار رہے ہیں۔

برٹرینڈ رسل ایک انتہائی ذہین اور اعلیٰ تعلیم یافتہ انگریز تھا۔ اس نے ایک کے بعد ایک تین شادیاں کیں۔ مگر ذہنی موافقت نہ ہونے کی وجہ سے تینوں کو طلاق دینا پڑا۔ یہ طلاق اس کو بہت مہنگا پڑا۔ طلاق کے بعد اس کو اپنی بیویوں کو جو رقم ادا کرنی پڑی اس نے اس کی معاشیات کو برباد کر دیا۔ وہ اپنی سوانح عمری میں لکھتا ہے:

> . . . the financial burden was heavy and rather disturbing: I had given £ 10,000 of my Nobel Prize cheque for a little more than £ 11,000 to my third wife, and I was now paying alimony to her and to my second wife as well as paying for the education of my younger son. Added to this, there were heavy expenses in connection with my elder son's illness; and the income taxes which for many years he had neglected to pay now fell to me to pay. Bertrand Russell, *Autobiography*, Unwin Paperbacks (London), 1978, pp. 563–64

مالیاتی بوجھ میرے اوپر بہت بھاری اور پریشان کن تھا۔ مجھے اپنے نوبل انعام کے گیارہ ہزار پاؤنڈ میں سے دس ہزار پاؤنڈ اپنی تیسری بیوی کو دے دینا پڑا۔ اور اب میں اس کو اور اپنی دوسری بیوی کو نان نفقہ کی رقم بھی ادا کر رہا تھا اور اسی کے ساتھ اپنے چھوٹے بچے کی تعلیم کی ادائیگی بھی میرے ذمہ تھی۔ مزید اضافہ یہ کہ میرے بڑے لڑکے کی بیماری کے سلسلہ میں بھی بھاری اخراجات تھے۔ اور اس کا کئی سال کا انکم ٹیکس جو وہ ادا نہیں کر سکا تھا وہ بھی مجھ ہی کو

ادا کرنا پڑا۔

مطلقہ بیویوں کو بھاری ادائیگی برٹرینڈرسل کے لیے اتنی مہنگی پڑی کہ اس کے بعد اس نے نکاح کا طریقہ چھوڑ دیا۔ اس کے بعد بھی اگرچہ مستقل طور پر ایک عورت اس کے ساتھ رہی جس کو وہ اپنی آٹو بیا گریفی میں "میری بیوی" (My wife) کہتا ہے۔ مگر اس کی یہ بیوی غیر منکوحہ تھی۔ اپنی بعد کی زندگی میں وہ غیر منکوحہ عورت کا شوہر بنا رہا (صفحہ ۵۶۳)

## اسلام کا قانون

خاندان یا نکاح و طلاق کے بارہ میں اسلام کا قانون زندگی کے مختلف پہلوؤں کی متناسب رعایت پر مبنی ہے۔ اسلام ہر پہلو کی پوری رعایت کرتا ہے، مگر اس طرح نہیں کہ ایک پہلو کی رعایت کرتے ہوئے دوسرا پہلو مجروح ہو جائے۔

عورت اور مرد جب نکاح کے رشتے میں منسلک ہوتے ہیں تو اسی نیت سے منسلک ہوتے ہیں کہ وہ مستقل طور پر اس کو نبھائیں گے۔ مگر مختلف اسباب سے دونوں یا کسی ایک کو کبھی علیٰحدگی کا ناخوش گوار فیصلہ کرنا پڑتا ہے۔ ایسے موقع کے لیے اسلام نے واضح احکام دیئے ہیں۔ ان احکام کا مدعا یہ ہے کہ رشتہ کی علیٰحدگی خوش گواری کے ساتھ ہو۔ اسی کے ساتھ ایک ضروری مدت تک شوہر اپنی مطلقہ بیوی کے گزارہ کا ذمہ دار رہے۔ عام حالات میں تقریباً تین مہینہ تک اور حاملہ ہونے کی صورت میں کسی قدر لمبی مدت تک۔

اس مدت کے ختم ہونے کے بعد مرد کے اوپر مطلقہ بیوی کے نان نفقہ کی ذمہ داری نہیں رہتی۔ یہ اصول مرد کے اوپر ایسا غیر فطری بوجھ نہیں ڈالتا کہ وہ نکاح کے طریقہ کو ناقابل برداشت بوجھ سمجھ لے اور غیر اخلاقی طریقے اختیار کرنے لگے۔

یہ اصول بعض مستثنیٰ حالات میں کسی عورت کے لیے تکلیف دہ ہو سکتا ہے۔ مگر یہ استثنائی حالت ہے نہ کہ عمومی حالت۔ اور یہ قانون سازی کا مسلّمہ اصول ہے کہ عام قانون ہمیشہ عام حالت کی بنیاد پر بنتا ہے استثنائی حالت کی بنیاد پر کبھی عمومی قانون نہیں بنایا جاتا۔

قانون کسی بھی انداز سے بنایا جائے، اس میں ہمیشہ استثنار کی گنجائش رہتی ہے جس کو دوسرے طریقے سے حل کیا جاتا ہے۔ مطلقہ عورت کے بارے میں بھی استثنائی کیس کو اس کی انفرادی حیثیت میں دیکھا جائے گا اور اخلاقی یا سماجی سطح پر اس کو حل کرنے کی کوشش کی جائے گی، جیسا کہ دوسرے تمام استثنائی معاملات میں ساری دنیا میں کیا جاتا ہے۔

# پہچان

اورنگ زیب عالم گیر کا واقعہ ہے۔ ایک مرتبہ انھوں نے کسی امام کے پیچھے نماز پڑھی۔ امام نے بھول کر پہلی رکعت میں قل اعوذ برب الناس پڑھ دی۔ قل اعوذ برب الناس قرآن کی آخری سورہ ہے، اور نماز کے لئے حکم ہے کہ اگلی رکعت میں آگے کی سورہ پڑھی جائے نہ کہ پیچھے کی سورہ۔

اب امام صاحب کے سامنے سوال یہ تھا کہ اگلی رکعت میں وہ قرآن سے کیا پڑھیں۔ امام صاحب جب اگلی رکعت میں کھڑے ہوئے تو انھوں نے سورہ الم کا ابتدائی حصہ پڑھا۔ اس طرح قرآن کی ترتیب باقی رہی۔ کیونکہ آدمی جب قرآن کو پڑھتے ہوئے سورہ قل اعوذ برب الناس تک پہنچتا ہے تو وہ دوبارہ قرآن کے ابتدائی حصہ سے پڑھنا شروع کرتا ہے۔

اورنگ زیب عالمگیر امام صاحب کی ذہانت سے بہت خوش ہوئے۔ نماز کے بعد ان کی حوصلہ افزائی کی۔ اور ان کا عہدہ بڑھا دیا۔

بعض مرتبہ ایک چھوٹا سا واقعہ آدمی کی شخصیت کا تعارف بن جاتا ہے۔ وہ بتا دیتا ہے کہ آدمی غبی ہے یا ذہین۔ وہ جوہر والا ہے یا بے جوہر والا۔

اسی سے اس حدیث کو سمجھا جاسکتا ہے جس میں ارشاد ہوا ہے کہ بعض اوقات آدمی کا چھوٹا سا عمل اس کے لئے بڑے بڑے انجام کا سبب بن جاتا ہے۔ امام بخاری کی روایت کے مطابق اس حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

عن ابی هریرة رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم قال، ان العبد لیتکلم بالکلمة من رضوان الله تعالیٰ مایلقی لها بالاً یرفعه الله بها درجات وان العبد لیتکلم بالکلمة من سخط الله تعالیٰ لایلقی لها بالاً یهوی بها فی جهنم

حضرت ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، بندہ اللہ کی رضا کا کلمہ کہتا ہے۔ وہ اس کو کوئی اہمیت نہیں دیتا مگر اللہ اس کی وجہ سے اس کے درجات بلند کر دیتا ہے۔ اور بندہ اللہ کی ناراضگی کا ایک کلمہ کہتا ہے۔ وہ اس کو کوئی اہمیت نہیں دیتا اور اس کی وجہ سے اللہ اس کو جہنم میں ڈال دیتا ہے۔

